سے الفاظ تلاش کرنے کی بار بار مشق کروائیں، تا کہ عبارت بنانے کے سلسلے میں آسانی حاصل کر سکیں۔

نا قصین تعلیمات کو اپنے لئے، پہلے درجے میں، فقط ضروری مضامین، ان کے لئے آسان ترین کتب اور انہیں سمجھانے کے سلسلے میں ماہر و تجربہ کار استاذ کا انتخاب لازم سمجھنا چاہیے۔ کیونکہ اگر پہلے سال میں صرف و نحو کے لئے وقت کم اور دیگر مضامین کے لئے زیادہ مقرر کیا جائے، تو طالب علم کی توجہ بٹ جاتی ہے اور یہ دو مضامین کمزور رہ جاتے ہیں، جس کا منفی اثر، دورۂ حدیث و تخصص، بلکہ بسا اوقات پوری زندگی محسوس کیا جاتا ہے۔ یونہی مشکل کتب کا انتخاب اور پڑھانے کے لئے کسی نا تجربہ کار استاذ کا تقرر، طالب علم کے ذوقِ علمی کو بے حد متاثر کرتا ہے، جس کے باعث بے شمار طلبہ ابتدائی سالوں میں ہی درسِ نظامی چھوڑ جاتے ہیں، خصوصاً شہر سے تعلق رکھنے والے، پڑھے لکھے نوجوان، جلد بے رغبتی محسوس کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے اداروں میں، شہری اور پڑھے لکھے افراد کا بے حد فقدان نظر آتا ہے۔

درجۂ اولیٰ میں راقم کی صرف و نحو پر مشتمل کتب بنام النحو الکبیر اور ہدایۃ الصرف، پڑھائی جائیں، تو ان شاء اللہ ﷻ بے شمار فوائد کا حصول ممکن ہے۔ اللہ ﷻ ان کاوشوں کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور اسے میرے، میرے والدین واساتذہ اور جمیع مسلمین کے لئے ذریعۂ نجات بنائے۔ نیز اللہ ﷻ اس کتاب کو جمیع مسلمین و مسلمات کے لئے باعثِ بلندیٔ درجات اور وسیلۂ دائمی نجات بنائے۔

امین بجاہ النبی الامین ﷺ

خادم علم والعلماء





سبق نمبر (1) :-

# علمِ صرف (Morphology) کی تعریف، موضوع، غرض اور واضع

**تعریف** (Defination) :-

صرف وہ علم ہے، جس کے ذریعے صیغوں کی پہچان حاصل ہوتی ہے کہ یہ بطورِ فعل استعمال ہو رہا ہے یا بصورتِ اسم۔ نیز واحد، تثنیہ، جمع، مذکر، مؤنث، حاضر، غائب، متکلم، فاعل، مفعول، ظرف و آلہ میں سے کس پر دلالت کے لئے مستعمل ہے۔ نیز ایک صیغے سے دوسرا صیغہ بنانے کے طریقے اور کلمات میں تبدیلی کے قوانین جانے جاتے ہیں۔

**نوٹ**:- **صیغہ**، کلمے کی اس شکل کو کہتے ہیں، جو حروف و حرکات و سکنات کی مخصوص ترتیب سے حاصل ہو۔ اس میں دو طرح کے کلمے شامل ہوتے ہیں۔ (i) افعال، جیسے ماضی، مضارع، امر و نہی۔ (ii) اسماء، جیسے اسمِ فاعل و مفعول و ظرف و آلہ۔

**موضوع** (Topic) :-

صیغے کی حیثیت سے کلمہ۔

**نوٹ**:-

علم کا موضوع وہ شے ہوتی ہے، جس کی ذات سے متعلقہ مختلف احوال کے بارے میں، اس علم میں، بحث کی جائے۔ جیسے علمِ طب کا موضوع، جسمِ انسانی ہے۔

علمِ صرف میں، مطلقاً کلمے کے احوال سے بحث نہیں ہوتی، بلکہ فقط صیغہ ہونے کے

اعتبار سے اس کی مختلف حالتوں کے بارے میں جانا جاتا ہے۔

**غرض** (Purpose):۔

صیغے کی پہچان کے سلسلے میں، ذہن کو غلطی سے محفوظ رکھنا۔

**علمِ صرف کی اہمیت** (Importance):۔

اہمیتِ صرف کا اندازہ اکابرین ﷺ کے اس قول سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ اَلصَّرفُ اُمُّ العُلُومِ وَالنَّحوُ اَبُوهَا یعنی صرف علوم کی ماں اور نحو ان کا باپ ہے۔

**واضع** (Father of Morphology):۔

اس کے واضع، مُعاذ بن الهُرّاء اور ایک قول کے مطابق سیدنا حضرت علی ﷺ ہیں۔ (شَذُّ العَرف فی فن الصرف۔صفحہ15)

........◆◆◆◆◆ ۞ ◆◆◆◆◆........





سبق نمبر (2):۔

## لفظ (Word) کی تعریف اور اقسام

**لفظ کی تعریف**:۔

اس کا لغوی معنی ہے، پھینکنا اور اصطلاح میں مَا يَتَلَفَّظُ بِهِ الإنسَانُ۔ یعنی لفظ وہ شے ہے کہ جس کا انسان تلفظ کرے یعنی انسان منہ سے جو کچھ بولتا ہے، اسے لفظ کہتے ہیں۔

**نوٹ**:۔ ہمارے عرف میں لکھی ہوئی چیز کو بھی لفظ کہا جاتا ہے، لیکن اصطلاحاً اسے نقش کہتے ہیں، جس کی جمع نقوش آتی ہے۔ چنانچہ جو بولا گیا' لفظ، جو لکھا گیا' نقش اور ان سے ظاہر ہونے والی مراد، معنی اور اسی معنی کو لفظ یا نقش سے سمجھے جانے کے اعتبار سے، مفہوم کہتے ہیں۔

**لفظ کی اقسام**:۔

لفظ کی 2 قسمیں ہیں۔

(1) مُهمَل (Meaningless)۔ (2) مُستَعمَل (Meaningful)۔

مُهمَل:۔ بے معنی لفظ کو کہتے ہیں۔ جیسے ویز، ووٹی وغیرہ۔

مُستَعمَل:۔ بامعنی لفظ کو کہتے ہیں۔ جیسے میز، روٹی وغیرہ۔

**لفظ مستعمل کی اقسام**:۔

اس کی 2 قسمیں ہیں۔





(i) مُفْرَد (Single Word)۔ (ii) مُرَكَّب (Compound Word)۔

(i) مُفْرَد:۔ وہ اکیلا لفظ، جو اکیلے معنی پر دلالت کرے، اسے کَلِمَہ بھی کہتے ہیں۔ جیسے مُحَمَّدٌ

(ii) مُرَكَّب:۔ وہ لفظ، جو دو یا دو سے زیادہ کلمات سے مرکب ہو۔ جیسے

اَللّٰہُ وَاحِدٌ (اللہ ایک ہے) اور غُلَامُ زَیْدٍ (زید کا غلام)

**نوٹ:۔**

انسان اپنے منہ سے، وقف کئے بغیر، ایک ساتھ، جتنے کلمات ادا کرے، اسے ایک لفظ کہا جائے گا۔ اب اگر وہ صرف ایک کلمہ ہے، تو مفرد اور ایک سے زائد ہے تو مرکب کہلاتا ہے۔ جیسا کہ

مُحَمَّدٌ ۔اور۔ سِرْتُ مِنَ الْبَصْرَةِ اِلَى الْكُوْفَةِ





سبق نمبر (3):۔

## کلمے کی تقسیمات

کلمے کی مختلف اعتبارات کے باعث، 5 تقسیمات کی جاتی ہے۔

[1] اپنا معنی ظاہر کرنے کے سلسلے میں، کسی دوسرے کلمے کی طرف محتاج ہونے۔۔یا۔نہ ہونے کے اعتبار سے۔

اس تقسیم سے حاصل شدہ اقسام کو اصطلاحِ صرف میں سہ اقسام کہتے ہیں۔

[2] حروفِ اصلیہ وزائدہ کے اعتبار سے۔

اس تقسیم سے بننے والی اقسام کو اصطلاحِ صرف میں شش اقسام کہا جاتا ہے۔

[3] حروف صحیحہ ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے۔

اس تقسیم سے حاصل شدہ اقسام کو اصطلاحِ صرف میں ہفت اقسام کہتے ہیں۔

[4] مختلف عوامل کے باعث، آخری حرف کی حرکت کے تبدیل ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے۔

بعدِ تقسیم، حاصل شدہ اقسام کو اصطلاحاً معرب ومبنی کے نام سے

موسوم کیا جاتا ہے۔

* * * * * * * * * *

[5] **ایک مصدر سے بالواسطہ یا بلاواسطہ نکلنے والی بارہ چیزوں کے اعتبار سے۔**

اس تقسیم سے حاصل شدہ اقسام کو اصطلاحِ صرف میں **دوازدہ اقسام** کہتے ہیں۔





سبق نمبر (4) :۔

## سہ اقسام کا بیان

اپنا معنی ظاہر کرنے کے سلسلے میں، کسی دوسرے کلمے کی طرف محتاج ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے، کلمے کی، اسم، فعل اور حرف کے نام سے، حاصل شدہ 3 اقسام کو **سہ اقسام** کہتے ہیں۔

### اسم (Noun) کی تعریف:۔

وہ کلمہ، جو اپنا معنی ظاہر کرنے میں کسی دوسرے کلمے کا محتاج نہ ہو۔ نیز اس کا معنی، تینوں زمانوں (یعنی ماضی، حال یا مستقبل) میں سے کسی کے ساتھ ملا ہوا نہ ہو۔ جیسے **اَلْمَدِیْنَةُ ، اَلْبَغْدَادُ**

### فعل (Verb) کی تعریف:۔

وہ کلمہ، جو اپنا معنی ظاہر کرنے میں، کسی دوسرے کلمے کا محتاج نہ ہو۔ نیز اس کا معنی، تینوں زمانوں میں سے کسی ایک کے ساتھ ملا ہوا ہو۔ جیسے

ضَرَبَ (مارا اس ایک مرد نے)

### حرف (Particle) کی تعریف:۔

وہ کلمہ، جو اپنا معنی ظاہر کرنے میں، کسی دوسرے کلمے کا محتاج ہو۔ نیز اس کا معنی، تینوں زمانوں میں سے کسی سے ملا ہوا نہ ہو۔ جیسے **مِنْ** اور **اِلٰی**

**نوٹ:۔**

**مِن**، کسی کام کے وقت یا مسافت کی ابتداء اور **اِلٰی**، بیانِ انتہاء کے لئے

وضع کیا گیا ہے، لیکن ان سے یہ معنی اسی وقت سمجھا جا سکتا ہے کہ جب ان کے ساتھ فعل اور وقت... یا فعل اور وہ مقام بھی ذکر کیا جائے، جن کے ساتھ ابتداء وانتہاء کا تعلق ہے۔ جیسے

**اَتِمُّوا الصِّیَامَ مِنْ طُلُوْعِ الْفَجْرِ اِلَی اللَّیْلِ**

(روزے طلوعِ فجر سے رات تک پورے کرو)

...اور...

**سِرْتُ مِنَ الْبَصْرَۃِ اِلَی الْکُوْفَۃِ**

(میں بصرہ سے کوفہ تک چلا)





سبق نمبر (5):۔

# چند ضروری اُمُور کا بیان

**شَش اَقسام** کے تفصیلی بیان سے قبل، درج ذیل امور کا یاد رکھنا بے حد ضروری ہے۔

**{1} حروف علت (Vowels):۔**

حروفِ علت تین ہیں۔ **واو، الف اور یا** (و،ا،ی)۔ ان کے علاوہ بقیہ تمام حروف، **صحیح (Consonants)** کہلاتے ہیں۔

**{2} وزن کرنا (Measuring):۔**

کسی کلمے میں حروفِ اصلیہ اور زائدہ کی تعداد معلوم کرنے کو کہتے ہیں۔

**{3} حروف اصلیہ (Root Letters):۔**

وہ حروف، جو کلمے کی تمام گردانوں میں پائے جائیں اور وزن کرنے میں **ف، ع اور ل** کے مقابلے میں آئیں۔ انہیں **مادّہ** بھی کہتے ہیں۔ جیسے

**ضَرَبَ بروزنِ فَعَلَ**

**نوٹ:۔** ایک صیغے سے، عربوں میں مستعمل، ممکنہ تمام صیغے بنا لئے جانے کے بعد، انہیں، واحد و تثنیہ و جمع، مذکر و مؤنث اور حاضر و غائب و متکلم وغیرھا کی ترتیب کا لحاظ رکھتے ہوئے، ایک ساتھ ذکر کرنا، گردان کہلاتا ہے۔

**{4} حروف زائدہ (Additional Letters):۔**

وہ حروف جو کلمے کی تمام گردانوں میں نہ پائے جائیں اور وزن کرنے

میں ف،ع اور ل کے مقابلے میں نہ آئیں۔ جیسے

اَکرَمَ بروزنِ اَفعَلَ میں ہمزہ

{5} **میزان** (Scale):-

صرفیوں نے کلمے کا وزن کرنے کے لئے تین حروف کا انتخاب کیا ہے۔

ف،ع اور ل۔ انہیں میزان (ترازو) کہا جاتا ہے۔

{6} **مَوزون** (Measured Word):-

جس کلمے کا وزن کرنا مقصود ہو، اسے موزون کہتے ہیں۔

﴿وزن کرنے کا طریقہ﴾

❁ جس شکل کا موزون ہو، ف،ع اور ل کو اسی شکل کا بنالیں۔ جیسے

ضَرَبَ بروزنِ فَعَلَ ...اور... اَکرَمَ بروزنِ اَفعَلَ

❁ اب جتنے حروف، ف،ع اور ل کے مقابلے میں آئیں، وہ اصلی اور باقی تمام، زائد ہیں۔ معلوم ہوا کہ ضَرَبَ میں کوئی حرف زائد نہیں، جب کہ اَکرَمَ میں ہمزہ، زائد ہے۔

وضاحت:- حرفِ زائد ہمیشہ اَلیَومَ تَنسَاہُ سے ہی کوئی حرف ہوگا۔ لیکن ضروری نہیں کہ یہ حروف ہمیشہ زائدہ ہوں، بلکہ بسا اوقات یہ اصلیہ بھی ہوسکتے ہیں۔ جیسے اِجتَنَبَ بروزنِ اِفتَعَلَ ...میں... ن

{7} **ثُلاثی** (Triliteral):-

وہ کلمہ، جس میں تین حروف، اصلی ہوں۔ جیسے





ضَرُبَ (مارنا)، ضَرَبَ (مارا اس ایک مرد نے)

{8} **رُباعی** (Quadriliteral):-

وہ کلمہ، جس میں چار حروف، اصلی ہوں۔ جیسے

جَعفَرٌ (کسی شخص کا نام)، دَحرَجَ (لڑھکایا اس ایک مرد نے)

{9} **خُماسی** (Five-Root Letter Word):-

وہ کلمہ، جس میں پانچ حروف، اصلی ہوں۔ جیسے

سَفَرجَلٌ (ایک پھل)

❁ ثلاثی کا وزن کرنے کے لئے ف،ع اور ایک ل استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے

ضَرَبَ بروزنِ فَعَلَ

جب کہ رباعی کے لئے ف،ع اور دو ل۔ جیسے

دَحرَجَ بروزنِ فَعلَلَ

اور خماسی کے لئے ف،ع اور تین ل مستعمل ہیں۔ جیسے

سَفَرجَلٌ بروزنِ فَعَلَّلٌ

❁ جب وزن کرنے میں دو لام استعمال ہوں، تو پہلی کو لامِ اولیٰ اور دوسری کو لامِ ثانیہ کہتے ہیں۔ اور اگر تین ہوں، تو پہلی، لامِ اولیٰ، دوسری، لامِ ثانیہ اور تیسری، لامِ ثالثہ کہلاتی ہے۔

{10} **مُجرَّد** (Simple/Inaugmented):-

لفظی معنی:- (حروفِ زوائد سے) خالی کیا ہوا۔ اصطلاح میں وہ کلمہ، جس میں

تمام حروف اصلی ہوں، زائد کوئی نہ ہو۔

### {۱۱} مزید فیہ (Augmented):-

لفظی معنی، اس میں (حروف زوائدکو) زیادہ کیا گیا۔ اصطلاح میں وہ کلمہ، جس میں حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔

## ﴿ حروفِ اصلیہ کی تلاش کا طریقہ ﴾

یاد رکھیں کہ کلامِ عرب میں، معرب کلمات میں حروفِ اصلیہ کی تعداد، تین، چار یا پانچ حروف میں سے ایک ضرور ہوگی، جب کہ مبنی، کم از کم دو حروف پر بھی مشتمل ہو سکتا ہے، جیسے ھُوَ۔

ماقبل بیان کے مطابق، چونکہ صرفیوں نے کلمے کا وزن کرنے کے لئے تین حروف یعنی ف، ع اور ل کا انتخاب کیا ہے، چنانچہ معلوم ہوا کہ جس کلمہ معرب یا مبنی کے حروفِ اصلیہ تلاش کئے جاتے ہیں، وہ کم از کم تین حرفی ضرور ہوگا۔

اب کسی بھی کلمے (اسم یا فعل) کے حروفِ اصلیہ جاننے کے لئے سب سے پہلے دیکھیں کہ

- وہ کلمہ تین حرفی ہے.. یا زائد پر مشتمل ہے۔ پہلی صورت میں وہی حروف اصلیہ ہیں، جیسے ضَرَبَ۔ لہذا ڈکشنری میں انہیں تین حروف کو نکالیں، یہ لفظ اور اس کا معنی، دونوں حاصل ہو جائیں گے۔
- اگر تین حروف سے زائد ہوں، تو اولاً دیکھیں کہ اس میں، اَلْیَوْمَ تَنْسَاہُ میں سے کوئی حرف ہے یا نہیں۔ اگر نہ ہو، تو پھر دیکھیں کہ وہ کلمہ چار حرفی ہے یا پانچ





حروف پر مشتمل ہے۔

چار حرفی ہو، تو رباعی مجرد ہے۔ جیسے دَحْرَجَ۔ اور پانچ حروف والا ہے، تو ضرور خماسی مجرد ہوگا۔ جیسے جَحْمَرِشٌ (فرضی مثال)

- اور اگر تین سے زائد حروف ہیں اور ان میں اَلْیَوْمَ تَنْسَاہُ میں سے کوئی حرف بھی ہے، تو اسے ہٹائیں اور اب دیکھیں کہ کتنے حروف باقی رہے۔

اگر تین باقی رہیں، تو انہیں ڈکشنری میں دیکھیں، اگر وہ کلمہ مل جائے، تو یہی حروفِ اصلیہ ہیں۔ اس صورت میں وہ کلمہ ثلاثی مجرد کے گروہ میں نظر آئے گا اور کبھی ثلاثی مزید فیہ میں۔ جیسے لفظِ مَغْفِرَۃٌ۔ اس سے م اور ت ہٹائیں، تو غ ف ر باقی رہے، اب ڈکشنری میں انہیں دیکھیں، تو لفظِ مذکور، ثلاثی مجرد کلمات میں مل جائے گا۔ اور جیسے اِکْرَامٌ۔ اس سے ہمزہ اور الف ہٹائیں، تو ک ر م باقی رہے، اب ڈکشنری میں انہیں دیکھیں، تو مذکورہ لفظ، ثلاثی مزید فیہ کی فہرست میں حاصل ہوگا۔

**نوٹ:-** عربی ڈکشنری میں بالترتیب، پہلے ثلاثی مجرد، پھر ثلاثی مزید فیہ، پھر رباعی مجرد و مزید فیہ اور ان کے بعد اسماء درج کئے جاتے ہیں۔

اور اگر وہ کلمہ نہ ملے، جیسے قِرْطَاسٌ سے ا اور س ہٹایا۔ ق ر ط باقی رہے، انہیں ڈکشنری میں دیکھیں، تو قِرْطَاسٌ نظر نہیں آئے گا۔ یونہی خَنْدَرِیْسٌ سے ن ی اور س ہٹایا اور خ د ر کو ڈکشنری میں دیکھیں، تو اس کی تفصیل میں، یہ لفظ نہ ملے گا۔ ایسی صورت میں سمجھ جائیں کہ فقط یہی اس کے حروف

اصلیہ نہیں، لہٰذا یہ ثلاثی مجرد و مزید فیہ نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ اب یہ رباعی یا خماسی میں سے کوئی ہوگا۔

پھر خماسی یا رباعی میں سے کسی ایک کی تعیین کے لئے، ان تین حروف کے ساتھ باری باری **اَلْیَوْمَ تَنْسَاهُ** والے حروف ملاتے جائیں اور ڈکشنری دیکھتے رہیں، جہاں مطلوبہ لفظ مل جائے، تو وہی اس کے حروف اصلیہ ہوں گے۔ نتیجتاً کبھی وہ کلمہ، رباعی مزید فیہ ہوگا اور کبھی خماسی مزید فیہ۔ جیسے **قِرْطَاسٌ** والی مثال میں، **ق ر ط** کے ساتھ اولاً **الف** ملا کر ڈکشنری میں دیکھیں، تو مطلوبہ لفظ نظر نہ آئے گا۔ پھر ان حروف کے ساتھ **سین** ملا کر **ق ر ط س**، دیکھیں، تو ان شاء اللہ ﷻ، **قِرْطَاسٌ** نظر آ جائے گا، لہٰذا معلوم ہوا کہ اس کے حروف اصلیہ **ق ر ط س** تھے اور یہ رباعی مزید فیہ ہے۔ اسی پر قیاس کر کے **خَنْدَرِیْسٌ** کو دیکھیں، تو معلوم ہوگا کہ یہ خماسی مزید فیہ ہے۔

اور اگر تین سے کم باقی رہیں، جیسے **قُلْ** سے لام ہٹایا، تو **ق** رہ گیا، تو ضرور اس میں، کسی قانون کے تحت، تبدیلی ہوئی ہوگی۔ مبتدی اس سلسلے میں اپنے استاد سے رجوع کرے۔

❁ یاد رکھیں، موزون کا جو حرف **ف** کے مقابلے میں آئے، اسے **فاء کلمہ**، جو **ع** کے مقابلے میں آئے، اسے **عین کلمہ** اور جو **ل** کے مقابلے میں آئے اسے **لام کلمہ** کہتے ہیں۔ چنانچہ **ضَرَبَ** میں **ض**، فاء کلمہ، **ر**، عین کلمہ اور **ب**، لام کلمہ ہے۔ اور **اَکْرَمَ** میں **ک**، فاء کلمہ، **ر**، عین کلمہ اور **م**، لام کلمہ ہے۔











## ﴾ وزن کی اقسام ﴿

وزن کی 3 قسمیں ہیں۔

(1) صَرفی (Morphological):۔

جس میں حروفِ اصلیہ وزائدہ، تعدادِ حروف اور حرکات وسکنات کا لحاظ رکھا گیا ہو۔ جیسے

شَرِیْفٌ بروزن فَعِیْلٌ

(2) صُوری (Formal):۔

جس میں تعدادِ حروف اور حرکات وسکنات کا اعتبار کیا گیا ہو۔ جیسے

شَرَائِفُ بروزن مَفَاعِلُ

(3) عَرُوضی (Demonstrative):۔

جس میں فقط تعدادِ حروف کا لحاظ کیا گیا ہو۔ جیسے

شَرِیْفٌ بروزن فَعُوْلٌ





سبق نمبر (6):۔

## شش اقسام کا بیان

کلمے کی، حروفِ اصلیہ وزائدہ کے لحاظ سے حاصل شدہ اقسام کو شش اقسام (یعنی چھ اقسام) کہتے ہیں۔ یہ قسمیں درج ذیل ہیں۔

(1) ثُلاثی مُجَرَّد (Triliteral Simple Word)

(2) ثُلاثی مَزِیْدفیه (Triliteral Augmented Word)

(3) رُباعی مُجَرَّد (Quadriliteral Simple Word)

(4) رُباعی مَزِیْدفیه (Quadriliteral Augmented Word)

(5) خُماسی مُجَرَّد (Five-Root Letter Simple Word)

(6) خُماسی مَزِیْدفیه (Five-Root Letter Augmented Word)

### ﴾ ان سب کی تعریفات ﴿

**ثلاثی مجرد** (Triliteral Simple Word):۔

وہ اسم یا فعل، جس میں تین حروفِ اصلیہ ہوں، کوئی حرف، زائدہ نہ ہو۔

جیسے ضَرْبٌ بروزن فَعْلٌ ۔۔اور۔۔ ضَرَبَ بروزن فَعَلَ

**ثلاثی مزید فیه** (Triliteral Augmented Word):۔

وہ اسم یا فعل، جس میں تین حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔ جیسے

حِمَارٌ بروزن فِعَالٌ ۔۔اور۔۔ اَکْرَمَ بروزن اَفْعَلَ

### [3] رُباعی مجرد (Quadriliteral Simple Word):-

وہ اسم یا فعل، جس میں چار حروفِ اصلیہ ہوں، کوئی حرف زائد نہ ہو۔ جیسے

جَعْفَرٌ بروزنِ فَعْلَلٌ ۔۔اور۔۔۔ دَحْرَجَ بروزنِ فَعْلَلَ

### [4] رُباعی مزید فیہ (Quadriliteral Augmented Word):-

وہ اسم یا فعل، جس میں چار حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔ جیسے

قِرْطَاسٌ (صفحہ) بروزنِ فِعْلَالٌ ۔۔اور۔۔۔ تَسَرْبَلَ بروزنِ تَفَعْلَلَ

### [5] خماسی مجرد (Five-Root Letter Simple Word):-

وہ اسمِ جامد، جس میں پانچوں حروفِ اصلی ہوں، کوئی حرف زائد نہ ہو۔ جیسے

سَفَرْجَلٌ (ایک پھل) بروزنِ فَعَلَّلٌ

### [6] خماسی مزید فیہ (Five-Root Letter Augmented Word):-

وہ اسمِ جامد، جس میں پانچ حروفِ اصلیہ کے علاوہ کوئی حرف زائد بھی ہو۔

جیسے خَنْدَرِیْسٌ (پرانی شراب) بروزنِ فَعْلَلِیْلٌ

**نوٹ:-** (i) فعل صرف ثلاثی یا رباعی ہوتا ہے، کبھی خماسی نہیں ہوتا، یہی وجہ ہے کہ خماسی مجرد و مزید فیہ کی تعریف میں لفظ **اسم جامد** کہا گیا۔ (ii) افعال اور اسمائے مشتقہ میں ثلاثی و رباعی اور مجرد و مزید فیہ نام رکھنے کے سلسلے میں، **ماضی کے پہلے صیغے (یعنی واحد مذکر غائب)** کا اعتبار کیا جاتا ہے۔ چنانچہ **ضارب** میں بظاہر **الف** زائد ہے، جس سے اس کے ثلاثی مزید فیہ ہونے کا شبہ ہو سکتا ہے، لیکن جب اس کی ماضی کا پہلا صیغہ **ضَرَبَ** ملاحظہ کیا جائے تو واضح ہوگا کہ اس میں کوئی حرف زائد نہیں، چنانچہ **ضارب** بھی ثلاثی مجرد ہی کہلائے گا۔







سبق نمبر﴿7﴾:-

## ھَفت اَقسام

کلمے کی، حروفِ صحیحہ ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے حاصل کردہ اقسام کو ہفت اقسام کہا جاتا ہے۔

یاد رکھیں، ابتداءً کلمے کی چار قسمیں کی جاتی ہیں۔

(1) صَحِیح (Consonant) (2) مَہمُوز (Hamzated)

(3) مُضَاعَف (Double-consonantword)

(4) مُعْتَلّ (Weak)

### ﴿ان سب کی تعریفات﴾

﴿1﴾ صَحیح (Consonant):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں کوئی حرفِ علت، ہمزہ۔۔یا۔۔دو حروف ایک جنس کے، نہ ہوں۔ جیسے ضَرْبٌ ، ضَرَبَ

﴿2﴾ مَہْمُوز (Hamzated):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں کوئی حرف، ہمزہ ہو۔ اس کی تین اقسام ہیں۔

{i} مہموزالفاء (Hamzated Faa)

{ii} مہموزالعین (Hamzated 'Aeen)

{iii} مہموزاللام (Hamzated Laam)





مہموزالفاء (Hamzated Faa):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاءِ کلمہ ہمزہ ہو۔ جیسے

اَخْذٌ (پکڑنا، لینا یا اختیار کرنا)، اَخَذَ

مہموز العین (Hamzated 'Aeen):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں عین کلمہ ہمزہ ہو۔ جیسے

سُؤَالٌ (سوال کرنا)، سَئَلَ

مہموزاللام (Hamzated Laam):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں لام کلمہ ہمزہ ہو۔ جیسے

قَرْءَةٌ (پڑھنا) ، قَرَءَ

﴿3﴾ مُضَاعَف (Double-consonantword):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں دو حروف ایک جنس کے پائے جائیں۔ اس کی دو اقسام ہیں۔

(i) مُضاعفِ ثلاثی (Double-consonant Triliteral Word)

(ii) مُضاعفِ رباعی (Double-consonant Quadriliteral Word)

مُضاعفِ ثلاثی (Double-consonant Triliteral Word):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاء اور لام۔۔یا۔۔فاء اور عین۔۔یا۔۔عین اور لام کلمہ، ایک جنس کا ہو۔ اس کی تعریف یوں بھی کی جاتی ہے کہ وہ ثلاثی کلمہ ہے، جس میں ایک جنس کے دو حروف پائے جائیں۔ جیسے

سَلِسٌ (پیشاب کا نہ رکنا) ۔اور۔ دَدَنٌ (کھیل کود) ۔اور۔ مَلَّ (کھینچنا)

### مضاعف رباعی (Double-consonant Quadriliteral Word):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاء اور لام اُولیٰ ۔اور۔ عین اور لام ثانیہ، ایک جنس کے ہوں۔ اس کی تعریف یوں بھی کی جاتی ہے کہ وہ رباعی کلمہ ہے، جس میں دو حروف ایک جنس کے پائے جائیں۔ جیسے

زَلْزَلَةٌ (ہلانا)، زَلْزَلَ

### (۴) مُعْتَلّ (Weak):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں کوئی حرفِ علت ہو۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔

(i) مُعْتَلّ بَیَک حرف (Singly-weak Word)۔

(ii) مُعْتَلّ بَدو حرف (Doubly-weak Word)۔

### (i) مُعْتَلّ بَیَک حرف (Singly-weak Word):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں ایک حرفِ علت ہو۔ اس کی تین قسمیں ہیں۔

(i) مُعْتَلُّ الفاء (Assimilated)۔ (ii) مُعْتَلُّ العین (Hollow)۔

(iii) مُعْتَلُّ اللام (Defective)۔

### مُعْتَلُّ الفاء (Assimilated):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاء کلمہ، حرفِ علت ہو۔ اسے مِثَال بھی کہتے ہیں۔ اس کی دو اقسام ہیں۔





(i) مثالِ واوی (The Assimilated Waw)۔

(ii) مثالِ یائی (The Assimilated Yaa)۔

### مثالِ واوی (The Assimilated Waw):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاء کلمہ، حرفِ علت و ہو۔ جیسے

وَصْلٌ (ملنا)، وَصَلَ

### مثالِ یائی (The Assimilated Yaa):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں فاء کلمہ، حرفِ علت ی ہو۔ جیسے

يُسْرٌ (آسان ہونا)، يَسَرَ

### مُعْتَلُّ العین (Hollow):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں عین کلمے کی جگہ کوئی حرفِ علت واقع ہو۔ اسے اَجْوَف بھی کہتے ہیں۔ اس کی دو اقسام ہیں۔

(i) اجوف واوی (The Hollow Waw)۔

(ii) اجوف یائی (The Hollow Yaa)۔

### اجوف واوی (The Hollow Waw):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں عین کلمہ، حرفِ علت و ہو۔ جیسے

قَوْلٌ (کہنا)، قَالَ (قَوَلَ)

### اجوف یائی (The Hollow Yaa):۔

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں عین کلمہ، حرفِ علت ی ہو۔ جیسے

بَیْعٌ (خرید وفروخت کرنا)، بَاعَ (بیچ)

## مُعْتَلُّ اللام (Defective):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں لام کلمہ، حرفِ علت ہو۔ اسے **ناقص** بھی کہتے ہیں۔ اس کی **دو** اقسام ہیں۔

(i) ناقصِ واوی (The Defective Waw)۔

(ii) ناقصِ یائی (The Defective Yaa)۔

### ناقصِ واوی (The Defective Waw):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں لام کلمہ، حرفِ علت **و** ہو۔ جیسے

**مَحْوٌ** (مٹانا)، **مَحَا** (مٹایا)

### ناقصِ یائی (The Defective Yaa):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں لام کلمہ، حرفِ علت **ی** ہو۔ جیسے

**رَمْیٌ** (پھینکنا)، **رَمٰی** (رمی)

## (ii) مُعْتَلّ بَدو حرف (Doubly-weak Word):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں، **دو** حروفِ علت ہوں۔ اسے **لَفِیف** بھی کہتے ہیں۔ اس کی **دو** اقسام ہیں۔

(i) لَفِیفِ مَقرون (Joined Doubly-weak word)۔

(ii) لَفِیفِ مَفروق (Separated Doubly-weak Word)۔





### لَفِیفِ مقرون (Joined Doubly-weak word):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں پائے جانے والے حروفِ علت کے درمیان، کسی حرف کا فاصلہ نہ ہو۔ جیسے **نِیَّۃٌ** (نیت کرنا)، **نَوٰی** (نوی)

### لَفِیفِ مفروق (Separated Doubly-weak Word):-

وہ کلمہ، جس کے حروفِ اصلیہ میں پائے جانے والے حروفِ علت کے درمیان، کسی حرف کا فاصلہ ہو۔ جیسے **وَقْیٌ** (بچانا)، **وَقٰی** (وقی)

**نوٹ:-** ماقبل ذکر کردہ تقسیم کے لحاظ سے کلمے کی **14** اقسام بنتی ہیں، لیکن صرفی حضرات نے انہیں، سات اقسام میں مقید کیا ہے، اسی وجہ سے انہیں، **ہفت اقسام** کہتے ہیں۔ شعر

**صَحِیح اَسْتْ ومِثَال اَسْتْ ومُضَاعَف**
**لَفِیف و نَاقِص و مَهْمُوز و اَجْوَف**

سبق نمبر (8):۔

## معرب ومبنی کا بیان

مختلف عوامل کے باعث، آخر میں تبدیلی واقع ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے کلمے کی، دو قسمیں ہیں۔

(1) **مُعرَب** (Inflected Word)۔ (2) **مَبنی** (Uninflected Word)۔

(1) **مُعرَب** (Inflected Word):۔

وہ کلمہ، جس کا آخر مختلف عوامل کے آنے کی وجہ سے، تبدیل ہو جائے۔

جیسے درج ذیل مثالوں میں **زید** اور **یَضرِبُ**۔

جَاءَنِیْ زَیْدٌ ۔۔ رَأَیْتُ زَیْدًا ۔۔ مَرَرْتُ بِزَیْدٍ ۔۔ لَمْ یَضْرِبْ

(2) **مَبنی** (Uninflected Word):۔

وہ کلمہ، جس کا آخر مختلف عوامل کے آنے کی وجہ سے، تبدیل نہ ہو۔ جیسے درج ذیل مثالوں میں **ھٰؤُلَاءِ** (وہ لوگ) اور **یَضْرِبْنَ**۔

جَاءَنِیْ ھٰؤُلَاءِ ۔۔ رَأَیْتُ ھٰؤُلَاءِ ۔۔ رَأَیْتُ ھٰؤُلَاءِ ۔۔ لَمْ یَضْرِبْنَ

**نوٹ**:۔

افعال میں فعل ماضی، امر حاضر معروف اور فعل مضارع کے وہ صیغے، جو جمع مؤنث حاضر وغائب اور نون تاکید (ثقیلہ، خفیفہ) کے ساتھ ہوں، مبنی ہیں۔

سبق نمبر(9) :۔

# معرب ومبنی کے اعراب

**معرب کے اعراب:۔** اس پر، 4 طرح کے اعراب جاری ہوتے ہیں۔

(i) رَفع۔ (ii) نَصب۔ (iii) جَر۔ (iv) جَزم۔

جس کلمے پر رفع ہو اسے **مرفوع** ، جس پر نصب ہو اسے **منصوب** ، جس پر جر ہو اسے **مجرور** اور جس پر جزم ہو اسے **مجزوم** کہا جاتا ہے۔

**نوٹ:۔** جر کا استعمال، اسماء اور جزم کا، افعال کے ساتھ، خاص ہے۔

**مبنی کے اعراب:۔** اس پر بھی 4 طرح کے اعراب جاری ہوتے ہیں۔

(i) ضَمّ۔ (ii) فَتح۔ (iii) کَسر۔ (iv) سُکُون۔

جس کلمہ پر ضم ہو اسے **مبنی برضم** ، جس پر فتح ہو اسے **مبنی برفتح** ، جس پر کسر ہو اسے **مبنی برکسر** اور جس پر سکون ہو اسے **مبنی برسکون** کہا جاتا ہے۔

**مشترکہ اعراب:۔** معرب ومبنی کے مشترکہ اعراب کی تعداد بھی 4 ہے۔

(i) ضَمّہ۔ (ii) فَتحہ۔ (iii) کَسرہ۔ (iv) سُکُون۔

جس کلمہ پر ضمہ ہو اسے **مضموم** ، جس پر فتحہ ہو اسے **مفتوح** ، جس پر کسرہ ہو اسے **مکسور** اور جس پر سکون ہو اسے **ساکن** کہا جاتا ہے۔





سبق نمبر(10) :۔

# اسم کی تقسیم

کسی دوسرے کلمے سے مشتق ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے، اسم کی **تین** قسمیں ہیں۔

(1) مَصدَر (Infinitive/Rootword/Verbalnoun)

(2) مُشتَق (Derivative Noun)

(3) جَامِد (Primary Noun)

**﴿1﴾ مصدر (Infinitive/Rootword/Verbalnoun):۔**

وہ اسم، جو ذات کے بجائے، فقط کسی وصف پر دلالت کرے۔ جیسے

ضَرْبٌ (مارنا) ... دُخُولٌ (داخل ہونا)

**نوٹ:۔**

وصف سے مراد ایسا معنی، جو کسی فعل پر مشتمل ہو اور بذاتِ خود اس کا قیام ممکن نہ ہو، بلکہ کسی ذات کے ساتھ ہی قائم رہ سکے۔ جیسے مذکورہ امثلہ میں فعل ضرب اور دخول والا معنی، مارنے اور داخل ہونے والے کے ساتھ تو قائم رہ سکتا ہے، اس کے بغیر ان کا قیام ممکن نہیں۔

یہ خود کسی سے نہیں بنتا، لیکن اس سے دیگر کلمات بنائے جاتے ہیں۔

**نوٹ:۔**

ایسا مصدر، جس کے شروع میں میم زائد ہو اور اپنے باب کے اسم ظرف کے

وزن پر ہو، مصدرِ میمی کہلاتا ہے۔ جیسے مَوْعِدٌ

### ﴿2﴾ مشتق (Derivative Noun):۔

وہ اسم ہے، جو بیک وقت ذات اور وصف، دونوں پر دلالت کرے۔ اسے دوسرے کلمے سے بنایا جاتا ہے، لیکن خود اس سے کوئی کلمہ نہیں بنتا۔ جیسے

ضَارِبٌ (مارنے والا ایک مرد)

## اسمِ مشتق کی اقسام:۔

اس کی درج ذیل، 7 اقسام ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| {1} | اسمِ فاعل | (Active Participle) |
| {2} | اسمِ مفعول | (Passive Participle) |
| {3} | صفتِ مشبهه | (Adjective) |
| {4} | اسمِ ظرف | (The Noun of Place and Time) |
| {5} | اسمِ آله | (The Noun of Instrument) |
| {6} | اسمِ تفضیل | (Comparative and Superlative Adjective) |
| {7} | اسمِ مبالغه | (The Noun of Exaggeration) |

**نوٹ:۔**

(i) فعل کی طرح مصدر اور مشتق بھی ثلاثی یا رباعی ہوتے ہیں، خماسی نہیں۔

(ii) مصدر اور تمام مشتقات کو مجرد یا مزید فیہ قرار دینے میں ان کے ماضی کے پہلے صیغے کا اعتبار کیا جائے گا۔ یعنی اگر ماضی کا پہلا صیغہ، ثلاثی مجرد ہے، تو یہ بھی ثلاثی مجرد ہوں گے۔





جیسے ضَارِبٌ کو، ماضی سے قطع نظر دیکھا جائے، تو اس میں تین حروفِ اصلیہ (ض ر ب) کے علاوہ، الف زائد ہے۔ لہذا تعریف کے پیشِ نظر، اسے ثلاثی مزید فیہ کہنا چاہیے، لیکن جب اس کی ماضی یعنی ضَرَبَ کو ملاحظہ کریں، تو اس میں فقط تین حروفِ اصلیہ ہیں، زائد کوئی نہیں، لہذا ضارِبٌ کو بھی ثلاثی مجرد قرار دیا جائے گا۔

### ﴿3﴾ جامد (Primary Noun):۔

وہ اسم، جو فقط کسی ذات پر دلالت کرے۔ نہ یہ خود کسی سے بنتا ہے اور نہ اس سے دیگر کلمات بنائے جاتے ہیں۔ جیسے رَجُلٌ ، فَرَسٌ

سبق نمبر (11):۔

## فعل کی تقسیمات

مختلف اعتبارات سے، فعل کی، 5 تقسیمات کی جاتی ہیں۔

### تقسیمِ اوّل:۔

مفہومِ کامل حاصل کرنے کے سلسلے میں، مفعول بہ کی ضرورت وعدم ضرورت کی بناء پر کی جاتی ہے۔اس لحاظ سے فعل کی، دو قسمیں ہیں۔

(i) لازم (Instrasitive Verb)۔ (ii) مُتَعَدِّی (Transitive Verb)۔

**فعلِ لازم (Intransitive Verb):۔**

وہ فعل، جس کا معنی، فاعل کے ساتھ مل کر مکمل ہو جائے، مفعول بہ کا تقاضا نہ کرے۔اس کی تعریف یوں بھی کی جاتی ہے کہ یہ وہ فعل ہے، جس کا اثر صرف فاعل تک محدود رہتا ہے، مفعول بہ تک نہیں پہنچتا۔ جیسے خَرَجَ زَیْدٌ (زید نکلا)

**(ii) فعلِ مُتَعَدِّی (Transitive Verb):۔**

وہ فعل ہے، جس کا معنی صرف فاعل کے ساتھ مل کر مکمل نہ ہو، بلکہ مفعول بہ کا بھی تقاضا کرے۔اس کی تعریف یوں بھی کی جاتی ہے کہ یہ وہ فعل ہے، جس کا اثر فاعل کے ذریعے، مفعول بہ تک بھی پہنچے۔ جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ عَمْرًا

### تقسیمِ ثانی:۔

فاعل کی طرف نسبت ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے کی جاتی ہے۔اس لحاظ سے بھی فعل کی دو اقسام ہیں۔





(i) مَعْرُوف (Active Voice Verb)۔

(ii) مَجْھُول (Passive Voice Verb)۔

**فعلِ معروف (Active Voice Verb):۔**

وہ فعل، جس میں کام کی نسبت، فاعل کی طرف کی گئی ہو۔۔۔یا۔جس کا ذکر، فاعل کے ساتھ کیا گیا ہو۔ جیسے ضَرَبَ زَیْدٌ (زید نے مارا)

**فعلِ مجہول (Passive Voice Verb):۔**

وہ فعل، جس میں کام کی نسبت، مفعول کی جانب کی گئی ہو۔۔۔یا۔جس کا ذکر، فاعل کے بجائے، مفعول بہ کے ساتھ کیا گیا ہو۔ جیسے ضُرِبَ زَیْدٌ (زید مارا گیا)

### تقسیمِ ثالث:۔

کسی کام کے انکار۔۔۔یا۔اقرار والا معنی پائے جانے کے لحاظ سے کی جاتی ہے۔اس اعتبار سے بھی فعل کی، دو قسمیں ہیں۔

(i) مُثْبَت (Affermative)۔ (ii) مَنفی (Negative)۔

**مُثْبَت (Affermative):۔**

وہ فعل، جس میں اقرار والا معنی پایا جائے۔ جیسے رَکِبَ زَیْدٌ (زید سوار ہوا)

**مَنفی (Negative):۔**

وہ فعل، جس میں انکار والا معنی پایا جائے۔ جیسے مَا ضَرَبَ زَیْدٌ (زید نے نہیں مارا)

### تقسیمِ رابع:۔

گردان ہونے یا نہ ہونے کے اعتبار سے کی جاتی ہے۔اس اعتبار سے بھی فعل کی، دو اقسام ہیں۔

(i) جَامِد (Non-Derivative Verb)۔

(ii) مُتَصَرِّف (Derivative Verb)۔

**جامد** (Non-Derivative Verb):۔

وہ فعل، جس کی کلامِ عرب میں، تمام افعال (یعنی ماضی ومضارع وامر) واسمائے مشتقہ (اسم فاعل ومفعول وغیرہ) کی گردانیں، نہ پائی جاتی ہوں۔ جیسے **نِعْمَ ، عَسٰی**

**مُتَصَرِّف** (Derivative Verb):۔

وہ فعل، جس کی کلامِ عرب میں، تمام افعال واسمائے مشتقہ کی گردانیں پائی جاتی ہوں۔ جیسے **نَصَرَ ، ضَرَبَ**

## تقسیمِ خامس:۔

زمانے کے لحاظ سے کی جاتی ہے۔ اس اعتبار سے اس کی، **تین** اقسام ہیں۔

(i) ماضی (The Simple Past Tense Verb)۔

(ii) مضارع (The Imperfect Tense Verb)۔

(iii) امر (The Imperative Verb)۔

**(i) ماضی** (The Simple Past Tense Verb):۔

وہ فعل، جو گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے۔ جیسے

**ضَرَبَ** (مارا اس ایک شخص نے)

**(ii) مضارع** (The Imperfect Tense Verb):۔

وہ فعل ہے، جو موجودہ۔۔۔ یا آئندہ آنے والے زمانے پر دلالت کرے۔

جیسے **یَضْرِبُ** (مارتا ہے۔ یا مارے گا وہ ایک شخص)





**(iii) امر** (The Imperative Verb):۔

وہ فعل، جس کے ذریعے مخاطب کو کسی کام کا حکم دیا جائے۔ جیسے

**اِضْرِبْ** (تو مار)

........✺........

نقشہ کے ذریعے وضاحت :-

فعل

| فعل کی قسم | دلالت | طریقۂ بنا |
| --- | --- | --- |
| فعل ماضی مطلق | مطلقاً گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے گا | فا کلمہ کو فتح، عین کلمے کو باب کے مطابق حرکت اور لام کلمے کو فتح کر دیں گے |
| فعل ماضی قریب | قریبی گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے گا | ماضی مطلق کے شروع میں قد لگا دیں گے |
| فعل ماضی بعید | دور کے گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے گا | ماضی مطلق کے شروع میں کان کے صیغے لگا دیں گے۔ |
| فعل ماضی تمنی | گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کی آرزو پر دلالت کرے گا | ماضی مطلق کے شروع میں لیتما لگا دیں گے۔ |
| فعل ماضی شکی | گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کے واقع ہونے میں شک پر دلالت کرے گا | ماضی مطلق کے شروع میں لعلما لگا دیں گے۔ |
| فعل ماضی استمراری | گزرے ہوئے زمانے میں کسی کام کے بار بار ہونے پر دلالت کرے گا | فعل مضارع کے شروع میں کان کے صیغے لگا دیں گے۔ |





سبق نمبر (12) :-

مطرد
21/10/18

## ابواب کا بیان

**باب:-**

باب کا لغوی معنی "دروازہ" ہے اور اصطلاح میں ایک مصدر سے نکلنے والی تمام گردانیں اور اخذ ہونے والے تمام ایسے صیغے، جن میں لفظی ومعنوی مناسبت پائی جائے، باب کہلاتے ہیں۔ لیکن تعارف وپہچان کے سلسلے میں آسانی کی غرض سے، ثلاثی مجرد میں، ماضی ومضارع کے پہلے صیغے اور اس کے علاوہ میں مصادر کے مخصوص اوزان (جیسے باب افتعال، باب تفعیل وغیرہ) کو باب کہہ دیا جاتا ہے۔ اس کی جمع "ابواب" ہے۔

### ثلاثی مجرد کے ابواب

اس کے ابواب کی کل تعداد، **آٹھ** ہے۔ جن کی، **دو** قسمیں ہیں۔

(i) مُطَّرِد۔ (ii) شاذ۔

**(i) مُطَّرِد:-**

وہ **پانچ** ابواب، جو بکثرت مستعمل ہیں۔ جیسے

(1) نَصَرَ يَنْصُرُ (2) ضَرَبَ يَضْرِبُ (3) سَمِعَ يَسْمَعُ

(4) فَتَحَ يَفْتَحُ (5) كَرُمَ يَكْرُمُ

**نوٹ:-** ان میں سے پہلے تین کو ماضی ومضارع میں عین کلمے کی حرکات کے مختلف ہونے کی بناء پر اُمّ الابواب ... یا ... اُصُولُ الابواب کہتے ہیں۔





(iii) شاذ:۔

وہ تین ابواب، جنہیں بہت کم استعمال کیا جاتا ہے۔

(6) حَسِبَ یَحْسِبُ۔ (7) کَوُدَ یَکْوُدُ (کَادَ یَکَادُ)

(8) فَضِلَ یَفْضُلُ

## علاماتِ ابواب

| | |
|---|---|
| نَصَرَ یَنْصُرُ | اس کی ماضی، مفتوح العین اور مضارع، مضموم العین ہوتا ہے۔ |
| ضَرَبَ یَضْرِبُ | اس کی ماضی، مفتوح العین اور مضارع، مکسور العین ہوتا ہے۔ |
| سَمِعَ یَسْمَعُ | اس کی ماضی، مکسور العین اور مضارع، مفتوح العین ہوتا ہے۔ |
| فَتَحَ یَفْتَحُ | اس کی ماضی اور مضارع، دونوں مفتوح العین ہوتے ہیں۔ |
| کَرُمَ یَکْرُمُ | اس کی ماضی اور مضارع، دونوں مضموم العین ہوتے ہیں۔ |
| حَسِبَ یَحْسِبُ | اس کی ماضی اور مضارع، دونوں مکسور العین ہوتے ہیں۔ |
| کَوُدَ یَکْوُدُ (کَادَ یَکَادُ) | اس کی ماضی، مضموم العین اور مضارع، مفتوح العین ہوتا ہے۔ |
| فَضِلَ یَفْضُلُ | اس کی ماضی، مکسور العین اور مضارع، مضموم العین ہوتا ہے۔ |

سبق نمبر (13) :-

# دوازدہ یعنی بارہ اقسام کا بیان

ایک مصدر سے، بالواسطہ یا بلاواسطہ نکلنے والی **بارہ** چیزوں کو فارسی زبان کے مطابق **دوازدہ اقسام** کہتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| ﴿1﴾ | فعلِ ماضی | (The Past Tense Verb) |
| ﴿2﴾ | فعلِ مضارع | (The Imperfect Tense Verb) |
| ﴿3﴾ | فعلِ نفی جحد بِلَمْ | (The Imperfect Jussive Tense Verb) |
| ﴿4﴾ | فعلِ نفی تاکید بِلَنْ | (The Imperfect Subjunctive Tense Verb) |
| ﴿5﴾ | فعلِ امر | (The Imperative Verb) |
| ﴿6﴾ | فعلِ نہی | (The Negative Imperative Verb) |
| ﴿7﴾ | اسمِ فاعل | (Active Participle) |
| ﴿8﴾ | اسمِ مفعول | (Passive Participle) |
| ﴿9﴾ | اسمِ ظرف | (The Noun of Place and Time) |
| ﴿10﴾ | اسمِ آلہ | (The Noun of Instrument) |
| ﴿11﴾ | اسمِ تفضیل | (The Comparative and Superlative Adjective) |
| ﴿12﴾ | فعلِ تعجب | (The Noun of Amazement) |





سبق نمبر (14) :-

26-10-2018

# فعلِ ماضی مُطلق کا بیان

**فعلِ ماضی مطلق** (The Simple Past Tense) :-

وہ فعل، جو مطلقاً گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے، یعنی اس میں قرب و بعدِ زمانہ کا لحاظ نہ ہو۔ جیسے **ضَرَبَ** (مارا اس ایک مرد نے)

❁ ثلاثی مجرد سے ماضی مطلق کے **تین**، جب کہ رباعی مجرد سے صرف **ایک** وزن آتا ہے۔ جیسے **فَعَلَ ۔ فَعِلَ ۔ فَعُلَ ۔ فَعْلَلَ**

ماضی مطلق کے کل **14** صیغے ہیں، جن کی تفصیل، درج ذیل ہے۔

**تین مذکر غائب:۔** یعنی واحد مذکر غائب **(فَعَلَ)**۔ تثنیہ مذکر غائب **(فَعَلَا)**۔ جمع مذکر غائب **(فَعَلُوْا)**

**تین مؤنث غائب:۔** یعنی واحد مؤنث غائب **(فَعَلَتْ)**۔ تثنیہ مؤنث غائب **(فَعَلَتَا)** جمع مؤنث غائب **(فَعَلْنَ)**

**تین مذکر حاضر:۔** یعنی واحد مذکر حاضر **(فَعَلْتَ)**۔ تثنیہ مذکر حاضر **(فَعَلْتُمَا)**۔ جمع مذکر حاضر **(فَعَلْتُمْ)**

**تین مؤنث حاضر:۔** یعنی واحد مؤنث حاضر **(فَعَلْتِ)**۔ تثنیہ مؤنث حاضر **(فَعَلْتُمَا)** جمع مؤنث حاضر **(فَعَلْتُنَّ)**

**دو متکلم:۔** یعنی واحد مذکر و مؤنث متکلم **(فَعَلْتُ)** اور تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث متکلم **(فَعَلْنَا)**

سبق نمبر(15):-

# فعلِ ماضی مُطلَق مُثبَت مَعروف

(The Simple Past Affirmative Tense - Active Voice)

یعنی وہ فعل ماضی، جس میں زمانے کے قریب یا دور ہونے کا لحاظ نہ ہو، اس میں اقرار والا معنی پایا جائے اور فعل کی نسبت، فاعل کی جانب کی گئی ہو۔

## بنانے کا طریقہ:-

اس کے پہلے صیغے کو مصدر سے بناتے ہیں اور اس کے بنانے کا کوئی قیاسی قاعدہ مقرر نہیں۔ البتہ جس باب کا مصدر ہو، اس سے فعلِ ماضی کے، مذکورہ اوزان (فَعَلَ ، فَعِلَ ، فَعُلَ اور فَعْلَلَ) کے مطابق، پہلا صیغہ بنالیں۔ چنانچہ ثلاثی مجرد میں، فاء کلمے کو فتحہ دیں، عین کلمے پر باب کے اعتبار سے حرکت لائیں اور لام کلمے کو مَبْنِی بَرفَتح کردیں۔ جیسے

نَصْرٌ سے نَصَرَ ، ضَرْبٌ سے ضَرَبَ ، سَمْعٌ سے سَمِعَ

اور رباعی مجرد میں، فاء کلمے کو فتحہ دیں، عین کلمے کو ساکن رکھیں اور لام اولیٰ وثانیہ پر فتحہ لائیں۔ جیسے تَرْجَمَةٌ سے تَرْجَمَ

❁❁❁❁❁❁❁❁

﴿فعل ماضی مطلق مثبت معروف کی گردان﴾

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| فَعَلَ | کیا اس ایک مرد نے | واحد مذکر غائب |





| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| فَعَلَا | کیا ان دو مردوں نے | تثنیہ مذکر غائب |
| فَعَلُوْا | کیا ان سب مردوں نے | جمع مذکر غائب |
| فَعَلَتْ | کیا اس ایک عورت نے | واحد مؤنث غائب |
| فَعَلَتَا | کیا ان دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث غائب |
| فَعَلْنَ | کیا ان سب عورتوں نے | جمع مؤنث غائب |
| فَعَلْتَ | کیا تجھ ایک مرد نے | واحد مذکر حاضر |
| فَعَلْتُمَا | کیا تم دو مردوں نے | تثنیہ مذکر حاضر |
| فَعَلْتُمْ | کیا تم سب مردوں نے | جمع مذکر حاضر |
| فَعَلْتِ | کیا تجھ ایک عورت نے | واحد مؤنث حاضر |
| فَعَلْتُمَا | کیا تم دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث حاضر |
| فَعَلْتُنَّ | کیا تم سب عورتوں نے | جمع مؤنث حاضر |
| فَعَلْتُ | کیا مجھ ایک مرد یا ایک عورت نے | واحد متکلم |
| فَعَلْنَا | کیا ہم دو یا سب مردوں یا عورتوں نے | تثنیہ وجمع متکلم |

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

﴿اس کے صیغوں کی پہچان کا طریقہ﴾

یاد رہے کہ واحد مذکر ومؤنث غائب (فَعَلَ اور فَعَلَتْ) کے علاوہ، تثنیہ مذکر غائب (فَعَلَا) سے لے کر جمع متکلم (فَعَلْنَا) تک، باقی تمام صیغوں کے







آخر میں درج ذیل ضمائر لگائی جاتی ہیں اور یہی ان کی فاعل اور پہچان کا ذریعہ ہوتی ہیں۔ مثلاً

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| **الف** | تثنیہ مذکر غائب کے لئے | (فعلا) | **و** | جمع مذکر غائب کے لئے | (فعلوا) |
| **نَ** | جمع مؤنث غائب کے لئے | (فعلن) | **تَ** | واحد مذکر حاضر کے لئے | (فعلتَ) |
| **تُمَا** | تثنیہ مذکر حاضر کے لئے | (فعلتُما) | **تُم** | جمع مذکر حاضر کے لئے | (فعلتم) |
| **تِ** | واحد مؤنث حاضر کے لئے | (فعلتِ) | **تُمَا** | تثنیہ مؤنث حاضر کے لئے | (فعلتما) |
| **تُنَّ** | جمع مؤنث حاضر کے لئے | (فعلتُنّ) | **تُ** | واحد مذکر و مؤنث متکلم کے لئے | (فعلتُ) |
| **نَا** | تثنیہ جمع مذکر و مؤنث متکلم کے لئے | (فعلنا) | | | |

**نوٹ:۔** **فَعَلَتْ** میں تائے ساکنہ ضمیر فاعل نہیں، بلکہ صرف علامت تانیث ہے۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## ﴿ صیغہ بتانے کا طریقہ ﴾

حفظِ گردان کے ساتھ ہی، پہچانِ صیغہ کا آغاز کر دینا چاہیے۔ چنانچہ ثلاثی مجرد کا صیغہ بیان کرتے ہوئے، کم از کم 5 چیزوں کا ذکر مناسب ہے۔

{i} صیغہ۔ {ii} بحث۔ {iii} شش اقسام۔

{iv} ہفت اقسام۔ {v} باب۔

ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔

**صیغہ:۔** یعنی بتایا جائے کہ مطلوبہ صیغہ واحد و تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث اور غائب

### صیغہ واحد مذکر غائب

**بحث:۔** یعنی بتایا جائے کہ یہ صیغہ ماضی، مضارع، امر، اسمِ فاعل ومفعول وغیرہا دوازدہ اقسام میں سے کس سے تعلق رکھتا ہے۔ نیز یہ کہ مثبت ہے یا منفی۔ اور۔ معروف ہے یا مجہول۔ مثلاً **فَعَلَ** کے بارے میں مزید کہیں گے،

### صیغہ واحد مذکر غائب، فعلِ ماضی مثبت معروف

**شش اقسام:۔** یعنی بتائیں کہ اس صیغے کا تعلق، شش اقسام میں سے کس کے ساتھ ہے۔ مثلاً **فَعَلَ** کے بارے میں مزید کہیں گے،

### صیغہ واحد مذکر غائب، فعلِ ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد

**ہفت اقسام:۔** یعنی بتائیں گے کہ اس صیغے کا تعلق، ہفت اقسام میں سے کس کے ساتھ ہے۔ مثلاً **فَعَلَ** کے بارے میں مزید کہیں گے،

### صیغہ واحد مذکر غائب، فعلِ ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد صحیح

**باب:۔** یعنی بتایا جائے گا کہ یہ صیغہ، کس باب سے متعلق ہے۔ باب بتاتے ہوئے از باب (یعنی فلاں باب سے) کہیں گے۔ مثلاً **فَعَلَ** کے بارے میں مزید کہیں گے،

### صیغہ واحد مذکر غائب، فعلِ ماضی مثبت معروف، ثلاثی مجرد صحیح از باب فَتَحَ یَفْتَحُ

مذکورہ ترتیب سے صیغہ بتانے سے ان شاء اللہ ﷻ، ضروری امور کے بارے میں حاجتِ سوال بند ہو گی۔





سبق نمبر (16):۔

# فعلِ ماضی مطلق مثبت مجہول اور منفی معروف ومجہول

یعنی وہ فعل ماضی، جس میں قُرب وبُعدِ زمانہ کا لحاظ نہ ہو، اس میں اقرار یا انکار والا معنی پایا جائے اور فعل کی نسبت فاعل۔۔۔ یا۔ مفعول ہی کی جانب کی گئی ہو۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## «فعل ماضی مطلق مثبت مجہول (Passive Voice) بنانے کا طریقہ»

❁ اسے ماضی مطلق مثبت معروف سے اس طرح بناتے ہیں کہ فاء کلمے کو ضمہ دیں۔ عین کلمے پر، اگر کسرہ نہ ہو تو کسرہ لائیں اور لام کلمے کو اس کے حال پر چھوڑ دیں۔ جیسے **نَصَرَ ۔ نُصِرَ۔۔۔ ضَرَبَ ۔ ضُرِبَ۔۔۔ سَمِعَ ۔ سُمِعَ**

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## «فعلِ ماضی مطلق مثبت مجہول کی گردان»

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
| --- | --- | --- |
| فُعِلَ | کیا گیا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| فُعِلَا | کئے گئے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| فُعِلُوْا | کئے گئے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |

| فُعِلَتْ | کی گئی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
|---|---|---|
| فُعِلَتَا | کی گئیں وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| فُعِلْنَ | کی گئیں وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |
| فُعِلْتَ | کیا گیا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| فُعِلْتُمَا | کئے گئے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |
| فُعِلْتُمْ | کئے گئے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| فُعِلْتِ | کی گئی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| فُعِلْتُمَا | کی گئیں تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| فُعِلْتُنَّ | کی گئیں تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| فُعِلْتُ | کیا گیا میں ایک مرد یا میں ایک عورت | واحد مذکر و مؤنث متکلم |
| فُعِلْنَا | کئے گئے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث متکلم |

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## فعل ماضی مطلق منفی معروف ومجہول بنانے کا طریقہ

یہ، ماضی مطلق مثبت معروف ومجہول کے شروع میں **مَا (نافیہ)** لگانے سے بنتا ہے۔ **مَا (نافیہ)** لفظاً کوئی عمل نہیں کرتا، فقط مثبت کو منفی کے معنی میں کر دیتا





ہے۔ جیسے **مَا فَعَلَ سے مَا فُعِلَ**

**نوٹ:۔** کبھی کبھی ماضی منفی پر **مَا** کے بجائے **لَا** داخل ہوتا ہے، اس صورت میں کلام میں، ماضی کے کم از کم، دو صیغے ضرور ہوں گے۔ جیسے **فَلَا صَدَّقَ وَلَا صَلّٰی**

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## فعل ماضی مطلق منفی معروف کی گردان

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| مَافَعَلَ | نہیں کیا اس ایک مرد نے | واحد مذکر غائب |
| مَا فَعَلَا | نہیں کیا ان دو مردوں نے | تثنیہ مذکر غائب |
| مَافَعَلُوْا | نہیں کیا ان سب مردوں نے | جمع مذکر غائب |
| مَافَعَلَتْ | نہیں کیا اس ایک عورت نے | واحد مؤنث غائب |
| مَافَعَلَتَا | نہیں کیا ان دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث غائب |
| مَافَعَلْنَ | نہیں کیا ان سب عورتوں نے | جمع مؤنث غائب |
| مَافَعَلْتَ | نہیں کیا تجھ ایک مرد نے | واحد مذکر حاضر |
| مَافَعَلْتُمَا | نہیں کیا تم دو مردوں نے | تثنیہ مذکر حاضر |
| مَافَعَلْتُمْ | نہیں کیا تم سب مردوں نے | جمع مذکر حاضر |

| مَافَعَلْتِ | نہیں کیا تھا ایک عورت نے | واحد مؤنث حاضر |
|---|---|---|
| مَافَعَلْتُمَا | نہیں کیا تم دو عورتوں نے | تثنیہ مؤنث حاضر |
| مَافَعَلْتُنَّ | نہیں کیا تم سب عورتوں نے | جمع مؤنث حاضر |
| مَافَعَلْتُ | نہیں کیا مجھ ایک مرد یا مجھ ایک عورت نے | واحد مذکر ومؤنث متکلم |
| مَافَعَلْنَا | نہیں کیا ہم دو مرد یا ہم دو عورتوں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتوں نے | تثنیہ وجمع مذکر ومؤنث متکلم |

## فعل ماضی مطلق منفی مجہول کی گردان

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| مَافُعِلَ | نہیں کیا گیا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| مَافُعِلَا | نہیں کئے گئے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| مَافُعِلُوْا | نہیں کئے گئے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |
| مَافُعِلَتْ | نہیں کی گئی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
| مَافُعِلَتَا | نہیں کی گئیں وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| مَافُعِلْنَ | نہیں کی گئیں وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |
| مَافُعِلْتَ | نہیں کیا گیا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |





| مَافُعِلْتُمَا | نہیں کئے گئے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |
|---|---|---|
| مَافُعِلْتُمْ | نہیں کئے گئے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| مَافُعِلْتِ | نہیں کی گئی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| مَافُعِلْتُمَا | نہیں کی گئیں تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| مَافُعِلْتُنَّ | نہیں کی گئیں تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| مَافُعِلْتُ | نہیں کیا گیا میں ایک مرد یا میں ایک عورت | واحد مذکر ومؤنث متکلم |
| مَافُعِلْنَا | نہیں کئے گئے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ وجمع مذکر ومؤنث متکلم |

سبق نمبر(17) :-

## فعلِ مضارع (The Imperfect Tense) کابیان

**تعریف:-**

وہ فعل، جو موجودہ..یا..آئندہ زمانے پر دلالت کرے۔ جیسے

**يَضْرِبُ** (مارتا ہے یا مارے گا وہ ایک مرد)

❁ ثلاثی مجرد سے فعلِ مضارع معروف کے **تین**، جب کہ رباعی مجرد سے صرف **ایک** وزن آتا ہے۔ **يَفْعَلُ - يَفْعِلُ - يَفْعُلُ - يُفَعْلِلُ**

**نوٹ:-** فعلِ ماضی کی طرح، مضارع کے بھی **14** صیغے ہوتے ہیں۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

### ﴿ مضارع معروف بنانے کا طریقہ ﴾

**(1)** اسے ماضی معروف سے بناتے ہیں۔اس طرح کہ شروع میں علاماتِ مضارع میں سے کوئی علامت لگائیں۔یہ علامت، ثلاثی مجرد میں، مفتوح ۔اور۔ رباعی مجرد میں، مضموم ہوگی۔

پھر ثلاثی مجرد میں، ف کلمے کو ساکن کریں اور عین کلمے پر باب کے اعتبار سے حرکت لا کر، آخر میں، ضمۂ اعرابی لگائیں۔ جیسے

**نَصَرَ ـ يَنْصُرُ ۔ ضَرَبَ ـ يَضْرِبُ** اور **سَمِعَ ـ يَسْمَعُ**

جب کہ رباعی مجرد میں، ف اور عین کلمے کو اس کے حال پر چھوڑ دیں۔ پھر لامِ اولیٰ کو، کسرہ اور لامِ ثانیہ پر ضمۂ اعرابی لگائیں۔ جیسے **تَرْجَمَ ـ يُتَرْجِمُ**





**نوٹ:-**

وہ ضمہ جو معرب کے آخر میں، بطورِ اعراب آئے، ضمۂ اعرابی کہلاتا ہے۔

اعراب وہ حروف یا حرکت ہیں، جو کسی عامل کے باعث، معرب کے آخر میں واقع ہونے والی تبدیلی کو ظاہر کرتے ہیں۔

**علاماتِ مضارع :-**

علاماتِ مضارع، **چار** ہیں، جن کا مجموعہ **اَتَین** ہے۔

**ا** :- واحد متکلم **(اَفْعَلُ)** کے شروع میں آتا ہے۔

**ن** :- جمع متکلم **(نَفْعَلُ)** کی ابتدا میں لایا جاتا ہے۔

**ی** :- غائب کے **4** صیغوں سے پہلے آتی ہے۔یعنی واحد و تثنیہ و جمع مذکر اور جمع مؤنث غائب۔۔۔ **( يَفْعَلُ ، يَفْعَلَانِ ، يَفْعَلُوْنَ ، يَفْعَلْنَ )**

**ت** :- غائب کے **2** اور حاضر کے **8** صیغوں سے پہلے آتی ہے۔یعنی واحد و تثنیہ مؤنث غائب اور واحد و تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث حاضر۔

**( تَفْعَلُ، تَفْعَلَانِ، تَفْعَلُ، تَفْعَلَانِ، تَفْعَلُوْنَ، تَفْعَلِيْنَ، تَفْعَلَانِ، تَفْعَلْنَ )**

**(2) پانچ** صیغوں کے آخر میں ضمۂ اعرابی آتا ہے۔یعنی واحد مذکر و مؤنث غائب، واحد مذکر حاضر اور واحد و جمع متکلم۔ **( يَفْعَلُ ، تَفْعَلُ ، تَفْعَلُ ، اَفْعَلُ ، نَفْعَلُ )**

**(3) سات** صیغوں کے آخر میں نونِ اعرابی (یعنی ضمۂ اعرابی کے بدلے میں آنے والا نون) آتا ہے۔یعنی چاروں تثنیہ، جمع مذکر حاضر و غائب اور واحد مؤنث حاضر۔

( يَفْعَلانِ ، تَفْعَلانِ ، يَفْعَلُوْنَ ، تَفْعَلُوْنَ ، تَفْعَلِيْنَ )

(4) نونِ اعرابی 4 مقامات یعنی چاروں تثنیہ میں مکسور ہوتا ہے۔

( يَفْعَلانِ ، تَفْعَلانِ ، تَفْعَلانِ ، تَفْعَلانِ )

(5) نونِ اعرابی 3 مقام پر مفتوح ہوتا ہے۔ یعنی جمع مذکر حاضر وغائب اور واحد مؤنث حاضر۔

( يَفْعَلُوْنَ ، تَفْعَلُوْنَ ، تَفْعَلِيْنَ )

(6) جمع مؤنث حاضر وغائب کے صیغے ( يَفْعَلْنَ ، تَفْعَلْنَ ) جیسے ماضی میں تھے مضارع میں بھی اسی طرح رہتے ہیں۔ یعنی ان کے آخر میں کوئی تبدیلی واقع نہیں ہوتی۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## ﴿ فعل مضارع مثبت معروف کی گردان ﴾

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| يَفْعَلُ | کرتا ہے یا کرے گا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| يَفْعَلانِ | کرتے ہیں یا کریں گے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| يَفْعَلُوْنَ | کرتے ہیں یا کریں گے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |
| تَفْعَلُ | کرتی ہے یا کرے گی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
| تَفْعَلانِ | کرتی ہیں یا کریں گی وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| يَفْعَلْنَ | کرتی ہیں یا کریں گی وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |





| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| تَفْعَلُ | کرتا ہے یا کرے گا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| تَفْعَلانِ | کرتے ہو یا کرو گے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |
| تَفْعَلُوْنَ | کرتے ہو یا کرو گے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| تَفْعَلِيْنَ | کرتی ہے یا کرے گی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| تَفْعَلانِ | کرتی ہو یا کرو گی تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| تَفْعَلْنَ | کرتی ہو یا کرو گی تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| اَفْعَلُ | کرتا ہوں یا کروں گا میں ایک مرد یا عورت | واحد مذکر و مؤنث متکلم |
| نَفْعَلُ | کرتے ہیں یا کریں گے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ و جمع، مذکر و مؤنث متکلم |

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

## ﴿ اس کے صیغوں کی پہچان کا طریقہ ﴾

صیغے کے آخر میں دیکھیں۔ 5 میں سے ایک چیز ضرور ہوگی۔

(1) ضمہ (يَفْعَلُ)۔ (2) الف، ماقبل مفتوح (يَفْعَلانِ)۔ (3) واو، ماقبل مضموم (يَفْعَلُوْنَ)۔ (4) یا، ماقبل مکسور (تَفْعَلِيْنَ)۔ (5) نون مفتوح، ماقبل ساکن (يَفْعَلْنَ)۔

❁ اگر ضمہ ہو تو شروع میں دیکھیں۔ الف ہو تو واحد متکلم..... ن ہو تو جمع متکلم..... ی ہو تو واحد مذکر غائب اور..... ت

ہو تو، واحد مؤنث غائب... یا... واحد مذکر حاضر میں سے ایک ہوگا۔

❁ اگر **الف، ماقبل مفتوح** ہو تو ضرور تثنیہ ہوگا۔ اب شروع میں دیکھیں۔ اگر **ی** ہو تو تثنیہ مذکر غائب ہوگا.... **ت** ہو تو تین میں سے کوئی ایک ہوگا۔ تثنیہ مؤنث غائب۔ تثنیہ مذکر حاضر۔ تثنیہ مؤنث حاضر

❁ اگر **واو، ماقبل مضموم** ہو تو جمع مذکر ہوگا۔ اب شروع میں **ی** ہو تو غائب... **ت** ہو تو حاضر۔

❁ اگر **یا، ماقبل مکسور** ہو تو ضرور واحد مؤنث حاضر ہوگا۔

❁ اگر **نون مفتوح، ماقبل ساکن** ہو تو جمع مؤنث ہوگا۔ اب شروع میں **ی** ہو تو غائب... **ت** ہو تو حاضر۔

**نوٹ:-**

ثلاثی مجرد میں **حروفِ اتین** پر **فتح** ہو تو مضارع معروف اور **ضمہ** ہو تو ضرور مضارع مجہول ہوگا۔





**مضارع کے صیغوں کی پہچان**

- اس کے آخر میں دیکھیں
  - ضمہ ہے
    - شروع میں "ی" → واحد مذکر غائب
    - شروع میں "ت" → واحد مؤنث غائب، یا، واحد مذکر حاضر
    - شروع میں "الف" → واحد متکلم
    - شروع میں "ن" → جمع متکلم
  - "الف" ماقبل مفتوح → تثنیہ ہے
    - شروع میں "ت" ہو تو تین میں سے کوئی ایک ہے → مذکر حاضر، یا، مؤنث غائب، یا، مؤنث حاضر
    - شروع میں "ی" ہے → مذکر غائب
  - "واو" ماقبل مضموم → جمع مذکر ہے
    - شروع میں "ی" ہے → غائب
    - شروع میں "ت" ہے → حاضر
  - "ی" ماقبل مکسور → واحد مؤنث حاضر
  - "ن" مفتوح ماقبل ساکن → جمع مؤنث
    - شروع میں "ی" ہے → مؤنث غائب
    - شروع میں "ت" ہے → مؤنث حاضر

سبق نمبر(18):۔

## فعلِ مضارع مثبت مجہول (passive) بنانے کا طریقہ

اسے فعلِ مضارع مثبت معروف سے بناتے ہیں۔ علامتِ مضارع کو ضمہ اور آخر کے ماقبل کو فتحہ دیں۔ باقی کو ان کے حال پر چھوڑ دیں۔ جیسے

**يَفْعَلُ سے يُفْعَلُ**

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

﴿ فعلِ مضارع مثبت مجہول کی گردان ﴾

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| يُفْعَلُ | کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| يُفْعَلَانِ | کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| يُفْعَلُوْنَ | کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |
| تُفْعَلُ | کی جاتی ہے یا کی جائے گی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
| تُفْعَلَانِ | کی جاتی ہیں یا کی جائیں گی وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| يُفْعَلْنَ | کی جاتی ہیں یا کی جائیں گی وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |
| تُفْعَلُ | کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| تُفْعَلَانِ | کئے جاتے ہو یا کئے جاؤ گے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |
| تُفْعَلُوْنَ | کئے جاتے ہو یا کئے جاؤ گے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| تُفْعَلِيْنَ | کی جاتی ہے یا کی جائے گی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| تُفْعَلَانِ | کی جاتی ہو یا کی جاؤ گی تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| تُفْعَلْنَ | کی جاتی ہو یا کی جاؤ گی تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| اُفْعَلُ | کیا جاتا ہوں یا کیا جاؤں گا میں ایک مرد یا میں ایک عورت | واحد مذکر و مؤنث متکلم |
| نُفْعَلُ | کئے جاتے ہیں یا کئے جائیں گے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ و جمع، مذکر و مؤنث متکلم |

سبق نمبر (19) :-

# فعلِ مضارع منفی معروف و مجہول

- اسے فعلِ مضارع مثبت معروف و مجہول سے بناتے ہیں۔
- لائے نفی شروع میں لائیں۔
- یہ **لا** فعلِ مضارع میں لفظی کوئی عمل نہیں کرتا۔ صرف معنوی طور پر عمل کرتے ہوئے مثبت کو منفی کر دیتا ہے۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

﴿ فعلِ مضارع منفی معروف کی گردان ﴾

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| لَایَفْعَلُ | نہیں کرتا ہے یا نہیں کرے گا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| لَایَفْعَلَانِ | نہیں کرتے ہیں یا نہیں کریں گے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| لَایَفْعَلُوْنَ | نہیں کرتے ہیں یا نہیں کریں گے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |
| لَاتَفْعَلُ | نہیں کرتی ہے یا نہیں کرے گی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
| لَاتَفْعَلَانِ | نہیں کرتی ہیں یا نہیں کریں گی وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| لَایَفْعَلْنَ | نہیں کرتی ہیں یا نہیں کریں گی وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |
| لَاتَفْعَلُ | نہیں کرتا ہے یا نہیں کرے گا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| لَاتَفْعَلَانِ | نہیں کرتے ہو یا نہیں کرو گے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |





| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| لَاتَفْعَلُوْنَ | نہیں کرتے ہو یا نہیں کرو گے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| لَاتَفْعَلِیْنَ | نہیں کرتی ہے یا نہیں کرے گی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| لَاتَفْعَلَانِ | نہیں کرتی ہو یا نہیں کرو گی تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| لَاتَفْعَلْنَ | نہیں کرتی ہو یا نہیں کرو گی تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| لَاأَفْعَلُ | نہیں کرتا ہوں یا نہیں کروں گا میں ایک مرد یا میں ایک عورت | واحد مذکر و مؤنث متکلم |
| لَانَفْعَلُ | نہیں کرتے ہیں یا نہیں کریں گے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث متکلم |

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

﴿ فعلِ مضارع منفی مجہول کی گردان ﴾

| گردان | ترجمہ | صیغہ |
|---|---|---|
| لَایُفْعَلُ | نہیں کیا جاتا ہے یا نہیں کیا جائے گا وہ ایک مرد | واحد مذکر غائب |
| لَایُفْعَلَانِ | نہیں کئے جاتے ہیں یا نہیں کئے جائیں گے وہ دو مرد | تثنیہ مذکر غائب |
| لَایُفْعَلُوْنَ | نہیں کئے جاتے ہیں یا نہیں کئے جائیں گے وہ سب مرد | جمع مذکر غائب |
| لَاتُفْعَلُ | نہیں کی جاتی ہے یا نہیں کی جائے گی وہ ایک عورت | واحد مؤنث غائب |
| لَاتُفْعَلَانِ | نہیں کی جاتی ہیں یا نہیں کی جائیں گی وہ دو عورتیں | تثنیہ مؤنث غائب |
| لَایُفْعَلْنَ | نہیں کی جاتی ہیں یا نہیں کی جائیں گی وہ سب عورتیں | جمع مؤنث غائب |

| | | |
|---|---|---|
| لَا تُفْعَلُ | نہیں کیا جاتا ہے یا نہیں کیا جائے گا تو ایک مرد | واحد مذکر حاضر |
| لَا تُفْعَلَانِ | نہیں کئے جاتے ہو یا نہیں کئے جاؤ گے تم دو مرد | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَا تُفْعَلُوْنَ | نہیں کئے جاتے ہو یا نہیں کئے جاؤ گے تم سب مرد | جمع مذکر حاضر |
| لَا تُفْعَلِيْنَ | نہیں کی جاتی ہے یا نہیں کی جائے گی تو ایک عورت | واحد مؤنث حاضر |
| لَا تُفْعَلَانِ | نہیں کی جاتی ہو یا نہیں کی جاؤ گی تم دو عورتیں | تثنیہ مؤنث حاضر |
| لَا تُفْعَلْنَ | نہیں کی جاتی ہو یا نہیں کی جاؤ گی تم سب عورتیں | جمع مؤنث حاضر |
| لَا أُفْعَلُ | نہیں کیا جاتا ہوں یا نہیں کیا جاؤں گا میں ایک مرد یا میں ایک عورت | واحد مذکر و مؤنث متکلم |
| لَا نُفْعَلُ | نہیں کئے جاتے ہیں یا نہیں کئے جائیں گے ہم دو مرد یا ہم دو عورتیں یا ہم سب مرد یا ہم سب عورتیں | تثنیہ و جمع مذکر و مؤنث متکلم |





سبق نمبر (20) :۔

## ماضی کی اقسام

ماضی کی چھ اقسام ہیں۔

(1) مُطْلَق (Simple Past Tense)

(2) قریب (Near Past or Present Perfect Tense)

(3) بَعِیْد (Far Past or Past Perfect Tense)

(4) تَمَنَّائی (Past Tense of Desire)

(5) شَکِّی (Past Tense of Probability)

(6) اِسْتِمْرَاری (Present Perfect Continuous Tense)

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

### (1) ماضی مطلق (Simple Past Tense):۔

وہ فعلِ ماضی جس میں قریب و بعید ملحوظ نہ ہو، مطلقاً گزرے ہوئے زمانے پر دلالت پائی جائے۔ جیسے ضَرَبَ (مارا اس ایک مرد نے)

**بنانے کا طریقہ اور گردان:۔** دونوں چیزیں ماقبل ذکر کردی گئیں۔

❁❁❁❁❁❁❁❁❁

### (2) ماضی قریب (Near Past or Present Perfect Tense):۔

وہ فعلِ ماضی جو قریب کے گزرے ہوئے زمانے پر دلالت کرے۔

**بنانے کا طریقہ اور گردان:۔** یہ ماضی مطلق کے شروع میں **قَدْ** لگانے سے بنتا ہے۔

